MASALA
TV FOOD MAGAZINE

HUM
مصالحہ
Volume 8 - Issue 88 November 2016

# Content

# اداریہ

قارئین محترم

السلام وعلیکم!

ورلڈ ہیلتھ آرگنائزیشن کی جانب سے پاکستان سمیت دنیا بھر میں ہر سال 14 نومبر کو ذیابیطس کا عالمی دن منایا جاتا ہے' جس کا مقصد لوگوں میں ذیابیطس کے متعلق آگاہی فراہم کرنا ہوتا ہے۔ ذیابیطس کے عالمی دن 2016 کیلئے منتخب کیا گیا موضوع ''ذیابیطس پر نگاہ'' ہے۔ اس موضوع کے تحت اس سال دنیا بھر کے لوگوں میں ذیابیطس کی جانچ اور اس کی پیچیدگیوں سے بچنے کیلئے علاج کی ابتدائی تشخیص کو یقینی بنانے کیلئے اسکریننگ کی اہمیت کو اُجاگر کیا جائے گا۔

پاکستان سمیت دنیا بھر میں ذیابیطس خطرناک حد تک تیزی سے بڑھ رہا ہے۔ ایک رپورٹ کے مطابق پاکستان میں تقریباً 71 لاکھ افراد ذیابیطس کے مرض میں مبتلا ہیں' اس میں سے ہر سال ذیابیطس سے ہلاک ہونے والوں کی تعداد لگ بھگ 88 ہزار ہے۔ ان میں 35615 مرد جب کہ 52397 خواتین شامل ہیں۔ بین الاقوامی ذیابیطس فیڈریشن کے مطابق دنیا کا ہر آٹھواں شخص ذیابیطس کا مریض ہے۔

لبلبہ جسم کی شوگر پر قابو پاتا ہے' اگر لبلبہ انسولین بنانا بند یا کم کردے تو ذیابیطس کا مرض حاوی ہوجاتا ہے۔ ذیابیطس دو اقسام کی ہوتی ہے ٹائپ ون اور ٹائپ ٹو۔ بچپن یا جوانی میں ذیابیطس کے مرض میں مبتلا ہونے والے افراد ذیابیطس ٹائپ ون میں شمار ہوتے ہیں جبکہ 40 سال کے بعد ہونے والی ذیابیطس ٹائپ ٹو کہلاتی ہے۔ ذیابیطس ٹائپ ون کے مریضوں کا علاج صرف انسولین کے ٹیکوں سے ہوسکتا ہے' ذیابیطس ٹائپ ٹو کے مریضوں کا علاج ممکن ہے لیکن ان میں سے کچھ مریضوں کو انسولین کے ٹیکوں کی ضرورت بھی پڑجاتی ہے۔

اس مرض سے بچنے کیلئے ذیابیطس کی علامات پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوتی ہے۔ زیادہ تر لوگ ذیابیطس کی علامات سے لاعلمی کی وجہ سے بے احتیاطی کرجاتے ہیں' جو بڑے نقصان کا سبب بن جاتی ہے۔ یاد رکھئے کہ ذیابیطس کی واضح علامات میں ٹوائلٹ کا زیادہ استعمال' پیاس کا زیادہ لگنا' جسمانی وزن میں کمی' غیر ضروری تھکاوٹ' مزاج کا بدلتے رہنا' نظر میں دھندلا پن' زخم کا دیر سے بھرنا اور مثانے کی شکایات شامل ہیں۔ جو شخص ان میں سے کسی مسئلے کا شکار ہوا سے چاہئے کہ فوری طور پر ڈاکٹر سے رجوع کرے تاکہ اس مرض پر ابتداء ہی میں قابو پایا جاسکے۔

عام خیال یہ ہے کہ ذیابیطس میٹھے کے زیادہ استعمال سے ہوتا ہے لیکن یہ اسکی بنیادی وجہ نہیں۔ انسانی صحت کی خرابی کی اہم وجہ غیر ضروری میٹھا' پانی' نمک' مرچیلے اور بازاری کھانے اور ذہنی دباؤ یا پریشانی ہیں۔ ان چیزوں پر کامیابی سے قابو پانے والے ذیابیطس کے مرض سے بچ کر پرسکون طریقے سے زندگی گزار سکتے ہیں۔ پرہیز علاج سے بہتر ہے مصداق پرہیز اور احتیاط کیجئے اور بیماریوں سے محفوظ رہیں۔

**ادارہ**

چیف ایڈیٹر: سلطانہ صدیقی جوائنٹ ایڈیٹر : شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ: نصر خان' سینئر ویژولائزر : سید نبیل احمد' ڈیزائنر : یوسف رضوی' فوٹوگرافی : احسن قریشی' حارث عثمانی
ایڈورٹائزنگ منیجر: منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv فون: 0333-3222353 ڈسٹری بیوٹر : رہبر نیوز ایجنسی 0333-2168390 پرنٹر : یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ: بلڈنگ نمبر 10/11' حسن علی اسٹریٹ' متصل آئی آئی چندریگر روڈ' کراچی 74000 یو اے این نمبر: 111-486-111
مزید معلومات کیلئے رابطہ کریں: shazia.anwar@hum.tv آن لائن خریداری کیلئے رابطہ کریں: http://www.masala.tv/masalamag/



# ذوق، دوحہ قطر کے بعد کراچی میں بھی

**قطری شیفس کے مشورے سے ڈیزائن کیا گیا مینو کارڈ مشرق وسطیٰ اور پاکستانی ذائقوں کا بھرپور امتزاج ہے**

ریویو: شازیہ انوار

ایشیائی ذائقے صرف ایشیائی باشندوں کے من بھاتے کھانے نہیں ہیں بلکہ مغربی ممالک میں بھی ایشیائی بالخصوص پاکستانی کھانوں کی دھوم ہے۔ آنکھ اور ناک سے خواہ کتنا ہی پانی بہتا ہو اگر نہاری اور بریانی سامنے آجائے تو کوئی اپنے ہاتھ نہیں روک پاتا۔ پاکستانی کھانوں کی اسی مقبولیت کو نظر میں رکھتے ہوئے عمار حسین نے دوحہ قطر میں ''ذوق'' کے نام سے ایک ریسٹورنٹ کا آغاز کیا جس میں آنے والوں کو ایشیائی ذائقے چکھنے کو ملتے ہیں۔ اگر آپ کا بھی قطر جانا ہو تو ''ذوق'' تک جانے کیلئے آپ کو زیادہ تگ و دو نہیں کرنی پڑے گی کیوں کہ وہاں کے مقامی باشندے وہاں تک آپ کی باآسانی رہنمائی کردیں گے۔

قطر میں ''ذوق'' کی انتہائی مقبولیت کے بعد عمار حسین نے پاکستان میں ''ذوق'' کی برانچ کھولنے کا فیصلہ کیا۔ ''ذوق'' کی بنیاد ڈالنے کیلئے انہوں نے شہر کے سب سے مصروف تجارتی مرکز ڈالمن مال کا انتخاب کیا، یوں گزشتہ دنوں کراچی کی عوام اور کراچی آنے والوں کیلئے ڈالمن مال کی دوسری منزل پر اس ریسٹورنٹ کا باقاعدہ افتتاح کردیا گیا۔

''ذوق'' کے خوبصورت داخلی دروازے سے اندر آنے والے اس کی نفیس تزئین و آرائش ہی اس ریسٹورنٹ کے معیار کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔ سفید اور بھورے (**Brown**) رنگ کا خوبصورت امتزاج ماحول کی کشش میں اضافے کا باعث ہے۔ جدید انداز کے سفید اور انتہائی آرام دہ فوم انفرادی صوفوں کے سامنے ان کی مناسبت سے بھورے رنگ کی میزیں سجائی گئی ہیں۔ میزوں پر رکھے ہوئے برتنوں کی چمک نگاہوں کو خیرہ کرنے کیلئے کافی ہے۔ اطراف میں تین افراد کے بیٹھنے کیلئے سفید رنگ ہی کے صوفے بھی لگائے گئے ہیں۔ نجی کیوبیکلز سمیت مجموعی طور پر **170** نشستوں پر مشتمل اس ریسٹورنٹ کے درمیان اور کونوں میں پودوں کی موجودگی ماحول کو انتہائی تروتازہ اور خوشگوار بناتی ہے۔ ریسٹورنٹ کی ایک جانب شیشے کی دیوار ہے جس سے ریسٹورنٹ کے صارفین ڈالمن مال کا بھرپور نظارہ کرسکتے ہیں۔

''ذوق'' میں دوپہر کے کھانے سے لے کر رات کے کھانے تک کی سروسز فراہم کی جاتی ہیں۔ قطر سے آئے ہوئے شیفس کے مشورے سے ڈیزائن کیا گیا یہاں کا مینو کارڈ مشرق وسطیٰ اور پاکستانی ذائقوں کا انتہائی بھرپور امتزاج ہے۔ سلاد سے شروع ہونے والے مینو میں باربی کیو آئٹمز مثلاً ریشمی کباب، چکن دم کباب، چکن چیز کباب، مرغ تکہ اچاری، تندوری چکن



بوٹی' چکن تکہ' سیخ کباب چکن اور بلوچی بھی سمیت کافی کچھ دستیاب ہے۔ سی فوڈ میں آپ سمندری تکے اور سنہری جھینگوں سے لطف اندوز ہوسکتے ہیں۔ مرغی کھانے کے شائقین کیلئے درباری مرغ ہانڈی' مرغ نورمحل' چکن مکھنی' مرغ شالیمار' مرغ نولکھا' شکار پوری اور چکن کڑاہی دستیاب ہے جبکہ بکرے کے گوشت کے پکوانوں میں حیدرآبادی مٹن' زعفرانی گوشت' مٹن کڑاہی' پنجابی پالک گوشت میں سے انتخاب کیا جاسکتا ہے۔ توے کے سیکشن میں سے چکن ٹکاٹک' چانپ مصالحہ' کباب مصالحہ' بیر مصالحہ اور توا جھینگا آپ کی توجہ کا مرکز ہوسکتے ہیں۔ ریسٹورنٹ میں آنے والے سبزیوں اور دالوں کے شائقین کیلئے انتہائی مزے دار دال مکھنی' دال مہرانی' پالک پنیر' نورتین سبزی' راس میسی راجما اور بھنڈی مصالحہ پیش کئے جاتے ہیں۔ چاولوں کھانے والوں کو چلمن بریانی' سندھی بریانی' ست رنگی بریانی' نورتن بریانی' شیر قند بریانی اور مغلائی پلاؤ جبکہ گرما گرم تندور آپ کو روٹی' سادہ نان' کلونجی نان' روغنی نان' گارلک نان اور پنیری نان پیش کرتا ہے۔ میٹھے میں گلاب جامن' رس ملائی' کھیر' حلوہ' قلفی اور آئس کریم کے گرم اور سرد مشروبات بھی دستیاب ہیں۔

سیاہ پینٹ کوٹ میں ملبوس ویٹرز کی رہنمائی صرف آپ کی میز تک محدود نہیں رہتی بلکہ مینو کے انتخاب میں بھی وہ آپ کی بھرپور رہنمائی کرتے ہیں۔

ہمارا انتخاب مغلائی پلاؤ تھا جس میں پلاؤ کے حقیقی ذائقے کو خشک میووں کا تڑکا لگا کر پیش کیا گیا۔ گرما گرم پلاؤ کھا کر بے حد لطف آیا۔ چکن مکھنی کی مرغی انتہائی مناسب حد تک گلی ہوئی اور مکھن کا ذائقہ علیحدہ سے محسوس ہونے والا تھا۔ عام طور پر ریسٹورنٹس میں آنے والے نان اور روٹیوں کے معیار سے زیادہ مطمئن نہیں ہوتے لیکن ''ذوق'' کے نان واقعی انتہائی مزے دار تھے۔ میٹھے میں ہم نے تازہ گلاب جامن کا انتخاب کیا جو گلاب جامن کے اوریجنل ذائقے سے بھرپور تھے۔

میری نظر میں ذوق کراچی میں کھانے پینے کے منظر نامے میں ایک خوبصورت اضافہ اور شائقین کیلئے ایک انتہائی بہترین مقام ہے جہاں دیسی کھانوں کی بڑی اور لذیذ اقسام پیش کی جاتی ہیں۔ کراچی میں کھانوں کے شائقین اگر ایک بار ذوق کے کھانے کو آزمائیں تو دوسروں کو ضرور اس کے حوالے سے بتائیں گے۔ ■

## کریلے

☆ فولاد، کیلشیئم، فاسفورس، پروٹین، انسولین اور وٹامن بی، سی اس کے اجزاء ہیں۔

☆ ذیابیطس، فالج، لقوہ، یرقان اور تبخیر معدہ کے مریضوں کیلئے یہ سبزی انتہائی مفید ہے۔

☆ کریلا جوڑوں کے درد، گٹھیا اور بلغم کو دور کرتا ہے، پیٹ کے کیڑے ہلاک کرتا ہے۔

☆ سات تولہ تازہ کریلے کے رس کو دو تولہ شہد میں ملا کر پینا جگر کیلئے مفید ہے۔

☆ کریلے کے بیج روغن بادام میں پیس کر لگانے سے زخم مندمل ہو جاتا ہے۔

# FOOD FACTS

## لوکی

☆ 100 گرام لوکی میں 96% پانی ہے اور صرف ایک گرام چکنائی ہوتی ہے۔

☆ لوکی کا کم کولیسٹرول اور زیادہ ریشے دل کے امراض کیلئے مفید ہیں۔

☆ لوکی میں وٹامن بی، سی، جست، تھایامن، فولاد، میگنیشیم اور مینگنیز پایا جاتا ہے۔

☆ لوکی وزن کم کرنے، ہاضمہ بہتر بنانے، نیند لانے، گردوں کی کارکردگی بہتر بنانے کیلئے بہترین ہے۔

☆ لوکی کا جوس چہرے پر لگانے سے جلد بہتر ہوتی ہے اور جھریاں تاخیر سے نمودار ہوتی ہیں۔

## مکئی کی روٹی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مکئی کا آٹا (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| آٹا (چھنا ہوا) | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | تلنے کیلئے |

### ترکیب:

آٹے میں تمام اجزاء ملا کر نیم گرم پانی سے گوندھیں اور تھوڑی دیر کیلئے رکھ دیں۔ آٹے کے پیڑے بنا کر روٹیاں بیلیں۔ روٹیوں کو توے پر مکھن لگاتے ہوئے دونوں جانب سے سینک کر اُتار لیں اور گرما گرم پیش کریں۔



## Makai Ki Roti

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Maize flour (sieved) | 2 cups |
| Whole wheat flour (sieved) | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Butter | for frying |

### Method:

- Knead flour with all the ingredients in luke-warm water and set aside for a while.
- Shape dough into balls and roll into discs.
- Cook from both sides on an iron griddle while applying butter and serve hot.

# آلو ٹماٹر کی دال

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو | 4 عدد |
| ٹماٹر | ½ کلو |
| کڑھی پتے | چند عدد |
| ہری مرچیں | 4 عدد |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| کلونجی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## بگھار کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| سوکھی گول لال مرچیں | 4 عدد |
| میتھی دانے | چند عدد |
| کڑھی پتے | چند عدد |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ایک پیالی |

## ترکیب:

آلو چھیل لیں۔ دیگچی میں ٹماٹر اور آلو تھوڑے سے پانی کیساتھ اُبالیں۔ جب آلو گل جائیں تو اُتار کر ٹھنڈا کریں اور بلینڈر میں پیس لیں۔ پھر اسے دوبارہ دیگچی میں ڈال کر ہلدی، لال مرچ، کڑھی پتے، لہسن ادرک، ہری مرچیں، املی کا گودا، کلونجی اور نمک ملائیں، اسے 15 منٹ تک پکا کر ڈش میں نکالیں۔ فرائنگ پین میں بگھار کے اجزاء تلیں اور دال پر ڈال کر پیش کریں۔



# Potato and Tomato Lentil

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes | 4 |
| Tomatoes | ½ kg |
| Curry leaves | few |
| Green chillies | 4 |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Onion seeds | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |

## Tempering Ingredients

| | |
|---|---|
| Dried, red round chillies | 4 |
| Fenugreek seeds | few |
| Curry leaves | few |
| White cumin | 1 tsp |
| Oil | 1 cup |

## Method:

- Peel potatoes.
- Boil tomatoes and potatoes in a pot with little water.
- Remove from flame when potatoes are tender and blend in a blender.
- Add to pot and cook with turmeric powder, red chillies, curry leaves, ginger/garlic, green chillies, tamarind pulp, onion seeds and salt for 15 minutes, then transfer into a dish.
- Fry tempering ingredients in a frying pan and pour over lentil and serve.

# سبزیوں کی جلفریزی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مٹر | ایک پیالی |
| درمیانی پھول گوبھی (صرف پھول) | ایک عدد |
| آلو (چوکور کٹے اور تلے ہوئے) | 2 عدد |
| گاجر (گول کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پیاز (موٹی کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| شملہ مرچیں (چوکور کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 4 عدد |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹو کیچپ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے لال مرچیں تلیں' پھر گاجر' مٹر' گوبھی اور پیاز ملا کر بھونیں۔ اس میں ادرک' ہری مرچیں' کالی مرچ اور نمک ملا کر 5 منٹ تک پکائیں' پھر سبزیوں پر آلو پھیلا دیں۔ اس میں ٹماٹر' زیرہ' اور سرکہ ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار جلفریزی ڈش میں نکالیں اور ہرے دھنیے سے سجا دیں۔



# Vegetable Jalfrezi

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Peas | 1 cup |
| Cauliflower's flowers | 1 medium size |
| Potatoes (cubed and fried) | 2 |
| Carrots (cut in round) | 2 |
| Onions (cut into thick pieces) | 2 |
| Green chillies (cut lengthwise) | 3 |
| Capsicums (cubed) | 3 |
| Dried, round red chillies | 4 |
| Cumin seeds (roasted and ground) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Tomato ketchup | 1 tbsp |
| Tomatoes (blended) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Fresh coriander(finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Heat oil in a pot, fry red chillies and add carrots, peas, cauliflower, onions and fry.
- Mix ginger, green chillies, black pepper and salt, cook for 5 minutes and add potatoes on top of vegetables.
- Add tomatoes, cumin seeds, vinegar and put it on dum.
- Transfer Vegetable jalfrezi on dish and garnish with fresh coriander. Serve.

# چانپ قورمہ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی چانپیں | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹا ہوا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پیکٹ والا قورمہ مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| چھوٹی الائچیاں | 5 عدد |
| خشخاش | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بادام | 8 عدد |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

## ترکیب:

الائچیاں' خشخاش' زیرہ اور بادام باریک پیس لیں۔ بلینڈر میں پیاز کو دہی کیساتھ پیس لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں' اس میں چانپیں' لہسن ادرک اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں' اس میں دہی اور پیاز کا آمیزہ ڈال کر چند منٹ تک پکائیں' پھر دھنیا' لال مرچ' قورمہ مصالحہ' گرم مصالحہ اور پانی ملا کر پکائیں۔ چانپیں گل جائیں اور تیل اوپر آ جائے تو بادام والا آمیزہ ملا کر دم پر رکھ دیں۔



# Chop Qorma

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton chops | ½ kg |
| Onions (finely cut) | ½ kg |
| Yogurt | 1 cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Coriander (crushed) | 2 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Qorma masala (packaged) | 2 tbsp |
| Green cardamoms | 5 |
| Poppy seeds | 1 tsp |
| White cumin seeds | 1 tsp |
| Almonds | 8 |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

## Method:

- Grind cardamoms, poppy seeds, cumin and almonds.
- Blend onions with yogurt in a blender.
- Heat oil in a pot and fry chops with ginger/garlic and salt till it dries.
- Add yogurt, onion mixture and cook for a few minutes, then add coriander, red chillies, qorma masala, hot spices and water and cook.
- When oil separates and chops are tender, add almond mixture and leave on dum.

# چنے کی دال گوشت

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| چنے کی دال (بھیگی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کاٹ لیں) | 3 عدد |
| ادرک (باریک کٹا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| پودینہ (باریک کاٹ لیں) | ایک گڈی |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| دارچینی (بھون کر پیس لیں) | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں | 4 عدد |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| پانی | 4 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | ایک پیالی |

## ترکیب:

دیگچی میں دال کو ہلدی اور 2 پیالی پانی کیساتھ گلا لیں۔ ایک علیحدہ دیگچی میں گوشت، لال مرچ، ہلدی، لہسن ادرک، ½ تیل، پیاز، باقی پانی اور نمک ملا کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اسے ہلکا سا بھونیں اور دال ملا کر ہلکی آنچ پر پکائیں، ضرورت ہو تو تھوڑا سا پانی بھی شامل کر لیں۔ دال اور گوشت یکجان ہو جائیں تو ادرک، ہری مرچیں اور گرم مصالحہ ملا کر دم پر رکھ دیں۔ دال کو ڈش میں نکالیں، اس میں ادرک، پودینہ، دارچینی، لیموں کا رس اور گرم مصالحہ چھڑکیں۔ فرائنگ پین میں باقی تیل اور مکھن گرم کریں اور پیاز تل کر ڈش میں ڈال دیں۔



# Chana Daal Gosht

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | ½ kg |
| Gram lentil (soaked) | 1 cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Onions (finely cut) | 3 |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Mint (finely cut) | 1 bunch |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Cinnamon (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Green chillies | 4 |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Water | 4 cups |
| Salt | to taste |
| Butter | 1 tbsp |
| Oil | 1 cup |

## Method:

- Add turmeric in 2 cups of water in a pot with lentil and cook till tender.
- In a separate pot cook mutton with red chillies, turmeric, ginger/garlic, half the oil, onion, remaining water and salt and cook till mutton is tender.
- Fry for a little while and add lentil, then cook on low flame, adding little water if required.
- When lentil and mutton are cooked, add ginger, green chillies and hot spices and leave on dum.
- Transfer lentil into a dish and sprinkle ginger, mint, cinnamon, lemon juice and hot spices on top.
- Heat remaining oil and butter in a frying pan and fry onion.
- Add to dish and serve.

## بھنا ہوا گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا گوشت (بغیر ہڈی) | ایک کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیکٹ والا بہاری مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کیلئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں گوشت' لہسن ادرک اور دہی ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں بہاری مصالحہ' لال مرچ' کالی مرچ اور تیل ملا کر بھونیں' پھر ہری مرچیں' لیموں کا رس' سفید زیرہ اور نمک ڈال کر دم پر رکھیں۔ مزیدار گوشت ہری مرچیں چھڑک کر پیش کریں۔



## Bhuna Gosht

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef (boneless) | 1 kg |
| Yogurt (beaten) | 1 cup |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| White cumin (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Bihari masala (packaged) | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Cook beef, ginger/garlic paste and yogurt in a wok till its water dries.
- Add bihari masala, red chillies, black pepper and oil and fry.
- Add green chillies, lemon juice, cumin and salt and leave on dum.
- Sprinkle green chillies on top and serve.

# شکر قندی کی کھیر

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| شکر قندی (اُبلی اور بھرتہ کی ہوئی) | 4 عدد |
| تازہ دودھ | ایک لیٹر |
| چھوٹی الائچیاں | 4 عدد |
| چینی | ایک پیالی + ایک چائے کا چمچہ |
| کھویا | 250 گرام |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 15 عدد |
| پستے (باریک کٹے ہوئے) | 20 عدد |

## ترکیب:

الائچیوں کو ایک چائے کا چمچہ چینی ملا کر باریک پیس لیں۔ دیگچی میں دودھ اُبالیں، اس میں پسی ہوئی الائچی ملا کر دودھ کے ½ رہ جانے تک پکائیں۔ اس میں چینی اور شکر قندی ملا کر تھوڑی دیر تک پکائیں، جب کھیر گاڑھی ہو جائے تو اسے ڈش میں نکال لیں۔ اس پر کھوئے کی تہہ لگائیں اور بادام، پستے چھڑک دیں۔



# Sweet Potato Kheer

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Sweet potatoes (boiled and mashed) | 4 |
| Fresh milk | 1 liter |
| Cardamoms | 4 |
| Sugar | 1 cup + 1 tsp |
| Whole dried milk | 250 grams |
| Almonds (finely cut) | 15 |
| Pistachios (finely cut) | 20 |

## Method:

- Grind cardamoms with 1 tsp sugar.
- Boil milk in a pot to half consistency adding one cup of sugar.
- Add sweet potatoes and cook for a little while.
- Transfer into a dish when kheer thickens.
- Layer with whole dried milk and sprinkle almonds and pistachios on top.

# چنے کی افغانی بالز

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | 300 گرام |
| کابلی چنے (اُبلے ہوئے) | ایک پیالی |
| پیاز | ایک عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی دار چینی | 1/4 کھانے کا چمچہ |
| پودینہ | 1/2 پیالی |
| ڈبل روٹی کا چورہ | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| سلاد پتے، ٹماٹر (قتلے) | سجانے کیلئے |

**ترکیب:**

بلینڈر میں تیل کے علاوہ باقی تمام اجزاء یکجان کرلیں۔ اس آمیزے کی بالز بنالیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کرکے بالز کو سنہری رنگ آنے تک تلیں اور پھر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ سرونگ ڈش کو سلاد پتوں اور ٹماٹر سے سجائیں اس پر بالز رکھ کر پیش کریں۔



## Afghani Chickpea Balls

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced chicken | 300 grams |
| Afghani chickpeas (boiled) | 1 cup |
| Onion | 1 |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Cinnamon (crushed) | ¼ tbsp |
| Mint | ½ cup |
| Breadcrumbs | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves, tomato (slices) | for decoration |

### Method:

- Blend all ingredients except oil in a blender.
- Make balls from this mixture.
- Heat oil in a wok and fry balls till light golden and remove on an absorbent paper.
- Decorate a serving dish with lettuce leaves and tomatoes, place balls on dish and serve.

# بیف پاستا

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا گوشت (پٹیاں کٹی ہوئی) | 250 گرام |
| اسپرنگ پاستا (اُبلا ہوا) | 2 پیالی |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 4 عدد |
| ٹماٹو پیسٹ | ½ پیالی |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| اوریگانو | ½ چائے کا چمچہ |
| روزمیری | ½ چائے کا چمچہ |
| پارسلے | حسب ضرورت |
| پانی | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | چھڑکنے کیلئے |

## ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کریں' پھر لہسن اور گوشت ملا کر بھونیں۔ گوشت کا رنگ تبدیل ہوجائے تو ٹماٹر اور ٹماٹو پیسٹ ملا کر چند منٹ تک پکائیں' پھر پانی' روزمیری' اوریگانو' کالی مرچ' لال مرچ' پارسلے اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں پاستا ملائیں پھر 10 منٹ تک پکا کر ڈش میں نکالیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔



# Beef Pasta

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef (cut into strips) | 250 grams |
| Spring pasta (boiled) | 2 cups |
| Garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Tomatoes (finely cut) | 4 |
| Tomato paste | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Oregano | ½ tsp |
| Rosemary | ½ tsp |
| Parsley | as required |
| Water | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 4 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | for sprinkling |

## Method:

- Heat oil in a pot and fry garlic and beef.
- When beef changes colour add tomatoes and tomato paste and cook for a few minutes.
- Add water, rosemary, oregano, black pepper, red chillies, parsley and salt and cook till its water dries.
- Add pasta and cook for 10 more minutes then transfer on a dish.
- Sprinkle fresh coriander on top and serve.

# ڈرائی بیف اینڈ چلی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (چوڑی پٹیاں) | ½ کلو |
| بڑی والی ہری مرچیں | 8 عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| اویسٹر ساس | 4 کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 4 جوے |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| گائے کی یخنی | ½ پیالی |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| چائنیز نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کرکے لہسن اور انڈر کٹ تیز آنچ پر 5 منٹ تک بھونیں۔ اس میں اویسٹر ساس، کالی مرچ، چینی، چائنیز نمک اور نمک ملا کر تیز آنچ پر پکائیں، پھر یخنی ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں، اس میں ہری مرچیں اور گاجر ملا لیں۔ ڈش کو سلاد پتوں سے سجائیں، اس پر ڈرائی بیف چلی ڈال کر پیش کریں۔



# Dry Beef and Chilli

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (thick strips) | ½ kg |
| Green chillies (big) | 8 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Oyster sauce | 4 tbsp |
| Garlic (chopped) | 4 cloves |
| Sugar | 1 tsp |
| Beef stock | ½ cup |
| Carrot (finely cut) | 1 |
| Chinese salt | ¼ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp |
| Lettuce leaves | for decoration |

## Method:

- Heat oil in wok and fry garlic and undercut on high flame for 5 minutes.
- Add oyster sauce, black pepper, Chinese salt and salt and cook on high flame.
- Add stock and cook till meat is tender.
- Add green chillies and carrot.
- Decorate dish with lettuce leaves and place dry beef chilli over it.

# چکن اسٹیک وِدوائٹ ساس

## مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (بغیر ہڈی) | 300 گرام |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| براؤن چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | ½ پیالی |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

پیاز، ہرا دھنیا، ٹماٹر (باریک کٹا ہوا) سجانے کیلئے

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 4 جوے |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| وائٹ ساس | ½ پیالی |
| مشروم (باریک کٹے ہوئے) | ½ پیالی |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

مرغی کے سینوں پر اس کے اجزاء علاوہ تیل ملا کر ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور سینے دونوں جانب سے سنہری کر کے نکال لیں۔ ساس پین میں تیل گرم کر کے لہسن اور پیاز سنہری کریں، اس میں مشروم، کالی مرچ اور نمک ملا کر بھونیں، پھر وائٹ ساس ملا کر چولہا بند کر دیں۔ سیزلر پلیٹر کو اتنا گرم کریں کہ اس میں سے دھواں نکلنے لگے، اس پر اسٹیک رکھیں، اسکے اوپر ساس ڈال دیں۔ اسے پیاز، ہرے دھنیے اور ٹماٹر سے سجا دیں۔



# Chicken Steak with White Sauce

## Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (boneless) | 300 grams |
| Black pepper (crushed) | 2 tsp |
| Vinegar | 2 tbsp |
| Brown sugar | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Butter | ½ cup |
| Onion, fresh coriander, tomato (finely cut) | for decoration |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Garlic (chopped) | 4 cloves |
| Onion (chopped) | 1 |
| White sauce | ½ cup |
| Mushrooms (finely cut) | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Salt | to taste |

## Method:

- Marinate chicken with its ingredients except oil for an hour.
- Heat oil in a frying pan and fry chicken breasts from both sides, and then remove from pan.
- Heat oil in a saucepan and fry garlic and onion until golden.
- Add mushrooms, black pepper and salt and fry, then add white sauce and remove from flame.
- Heat sizzler platter until smoke arises, then place steak over it and pour sauce on top.
- Decorate with onion, fresh coriander and tomato.

# ڈائنامائٹ شرمپس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| کارن فلور | ایک پیالی |
| میدہ (چھنا ہوا) | ایک پیالی |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| بند گوبھی (موٹی کٹی ہوئی) | سجانے کیلئے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کیلئے |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| شہد | 2 کھانے کے چمچے |
| چلی گارلک ساس | 4 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| مرغی کی یخنی | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

میدہ، کالی مرچ اور کارن فلور ملا لیں۔ جھینگوں پر لہسن اور نمک ملا کر تھوڑی دیر کیلئے رکھ دیں۔ انہیں پہلے کارن فلور، پھر انڈے میں لپیٹیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور جھینگے ایک ایک سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ ساس پین میں ساس کے اجزاء چند منٹ تک پکائیں، جھینگے اس میں لپیٹ لیں۔ سرونگ ڈش میں بند گوبھی بچھائیں، اس پر جھینگے رکھیں اور ہری پیاز چھڑک کر پیش کریں۔



# Dynamite Shrimps

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | ½ kg |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Eggs (beaten) | 2 |
| Cornflour | 1 cup |
| Refined flour (sieved) | 1 cup |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Cabbage (thickly cut) | for decoration |
| Spring onion (finely cut) | for sprinkling |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Honey | 2 tbsp |
| Chilli garlic sauce | 4 tbsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Chicken stock | ½ cup |
| Salt | to taste |

## Method:

- Mix flour, black pepper and cornflour.
- Marinate prawns with garlic paste and salt for a little while.
- Coat prawns first with cornflour then eggs.
- Heat oil in a wok and fry prawns until golden, then transfer on an absorbent paper.
- Cook sauce ingredients in a saucepan for a few minutes.
- Coat prawns in it.
- Layer a serving dish with cabbage and place prawns over it.
- Sprinkle spring onion on top and serve.

# چکن روسٹ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| سالم مرغی | ایک عدد |
| لال مرچ کا پیسٹ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہلدی کا پیسٹ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے + لگانے کیلئے |
| سلاد پتے، ٹماٹر، پیاز (لچھے) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

مرغی پر چھری سے گہرے نشان لگالیں۔ ایک پیالے میں باقی تمام اجزاء ملائیں اور مرغی پر اندر باہر اچھی طرح سے لگا کر کم از کم 4 گھنٹوں کیلئے رکھ دیں۔ مرغی کو اوون میں گرل پر لگالیں یا پھر اوون کی ڈش میں رکھ کر پہلے سے گرم اوون میں 170°C پر 40 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔ درمیان میں برش سے تیل لگاتے رہیں۔ ڈش کو سلاد پتے، ٹماٹر اور پیاز سے سجائیں، اس پر مرغی رکھ کر پیش کریں۔



# Chicken Roast

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken (whole) | 1 |
| Red chilli paste | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tbsp |
| Ginger paste | 1 tbsp |
| Turmeric paste | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Vinegar | 1 tbsp |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp + for brushing |
| Lettuce leaves, tomato, onions (rings) | for decoration |

## Method:

- Make deep cuts in chicken with a knife.
- Mix all the remaining ingredients in a bowl and apply on chicken inside out.
- Marinate for at least 4 hours.
- Place chicken on an oven grill or in an oven dish in pre-heated oven at 170°C for 40 minutes.
- Brush oil on chicken in-between.
- Decorate dish with lettuce leaves, tomato and onion.
- Place chicken on it and serve.

## گولڈن ایپل پائی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ کلو |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| بغیر نمک والا مکھن | ½ پیالی |
| نمک | ایک چٹکی |

### بھرنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| سیب (باریک کٹے ہوئے) | ½ کلو |
| لونگیں | 5 عدد |
| چینی | ½ پیالی |
| پسی ہوئی دارچینی | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے لونگیں بھونیں۔ اس میں سیب، دارچینی اور چینی ملائیں اور سیب کا پانی خشک ہونے تک پکا کر چولہا بند کر دیں۔ میدے میں نمک ملا کر گوندھیں اور 10 روٹیاں بیلیں۔ ایک روٹی پر مکھن کی تہہ لگائیں، اس پر دوسری روٹی رکھ کر اس عمل کو دہراتے ہوئے تمام روٹیوں کی تہہ لگالیں۔ اسے دہرا کر کے بیلیں اور پھر چوکور کر کے بیل لیں، پھر رول بنا کر 10 منٹ کیلئے ڈیپ فریزر میں رکھ دیں۔ اس رول کو پٹی کی صورت میں بیلیں اور درمیان میں لمبائی میں سیب کا آمیزہ رکھیں اور دونوں جانب سے لپیٹیں، اوپر سے انڈہ لگائیں اور درمیانے ٹکڑے کاٹ لیں۔ اوون ٹرے کو چکنا کریں، اس پر ٹکڑے رکھ کر پہلے سے گرم اوون میں 170°C پر 18 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔



## Golden Apple Pie

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | ½ kg |
| Egg (beaten) | 1 |
| Unsalted butter | ½ kg |
| Salt | 1 pinch |

### Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Apples (finely cut) | ½ kg |
| Cloves | 5 |
| Sugar | ½ cup |
| Cinnamon powder | ½ tsp |
| Oil | 3 tbsp |

### Method:

- Heat oil in a wok and fry cloves.
- Add apples, cinnamon and sugar and cook till its water dries, remove from flame.
- Knead flour with salt and roll into 10 discs.
- Layer one disc with butter and place another disc on top, repeat process to layer all discs on one another.
- Fold and roll, then shape into a triangle and roll again.
- Shape into a roll and deep freeze for 10 minutes.
- Roll lengthwise and place apple mixture in its centre and fold from both sides.
- Brush egg on top and cut into medium-size pieces.
- Grease an oven tray and place pieces on it.
- Place tray in a pre-heated oven at 170°C for 18 minutes, then remove.

# شاہی نرگسی کوفتے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| انڈے (اُبلے ہوئے) | 5 عدد |
| چنے کی دال (بھیگی ہوئی) | ½ پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 1½ چائے کے چمچے |
| پانی | 1½ پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری پیاز' کھیرا' ہری مرچ | سجانے کیلئے |

## سالن کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پیاز (تلی اور کچلی ہوئی) | ½ پیالی |
| پانی | ½ پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 1½ چائے کے چمچے |
| پسا ہوا دھنیا | 1½ چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | 1½ چائے کے چمچے |
| نمک | 1½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |

## ترکیب:

دیگچی میں قیمہ' پانی' چنے کی دال' لال مرچ' لہسن ادرک' پیاز اور نمک ڈال کر قیمہ گلنے تک پکائیں' پھر چوپر میں گرم مصالحے کے ہمراہ یکجان کرلیں۔ اس میں انڈہ اور تھوڑا سا پانی ملالیں۔ ہتھیلی کو گیلا کریں' اس پر تھوڑا' تھوڑا سا قیمہ رکھیں' اس کے اُوپر ایک' ایک انڈہ رکھ کر قیمہ لپیٹیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کرکے کوفتوں کو تلیں اور لمبائی سے کاٹیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں' دہی اور پیاز کے علاوہ سالن کے اجزاء بھونیں۔ اس میں دہی ڈال کر مزید 5 منٹ تک بھونیں' پھر پیاز اور 2 پیالی پانی ڈال دیں۔ جب سالن گاڑھا ہوجائے تو ڈش میں نکال لیں۔ اس پر کوفتے رکھیں' اسے ہری پیاز' ہری مرچ اور کھیرے سے سجا کر پیش کریں۔



# Shahi Nargisi Koftay

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced beef | ½ kg |
| Eggs (boiled) | 5 |
| Gram lentil (soaked) | ½ cup |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Egg (beaten) | 1 |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 ½ tsp |
| Water | 1 ½ cups |
| Salt | 1 tsp |
| Spring onion, cucumber, green chilli | for decoration |

## Gravy Ingredients

| | |
|---|---|
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Onion (fried and crushed) | ½ cup |
| Water | ½ cup |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 ½ tsp |
| Coriander powder | 1 ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 ½ tsp |
| Salt | 1 ½ tsp |
| Oil | ½ cup |

## Method:

- Cook minced beef with water, gram lentil, red chillies, ginger/garlic paste, onion and salt in a pot.
- When minced beef is tender blend with hot spices in a chopper, add egg and little water.
- Wet your palm and place a small portion of minced meat in it, then place an egg in its centre and fold over.
- Heat oil in a wok and fry meatballs and cut lengthwise.
- Heat oil in a pot and fry all the gravy ingredients except yogurt and onion.
- Add yogurt and fry for 5 more minutes.
- Add onion and 2 cups water and cook till gravy is thick, transfer into a dish.
- Place meatballs in it and garnish with spring onion, green chilli and cucumber and serve.

# زاعفرانی چکن

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ¾ پیالی |
| کاجو (پسے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| تازہ کریم | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کئے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے + چھڑکنے کیلئے |
| زاعفران (بھیگا ہوا) | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| مکھن | 56 گرام |
| تیل | ¼ پیالی |
| ٹماٹر | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

ساس پین میں مکھن اور تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں لہسن ادرک اور مرغی ڈال کر 15 منٹ تک بھونیں' پھر لال مرچ' کالی مرچ' کاجو' گرم مصالحہ' دہی اور نمک ڈال کر مرغی گلنے تک پکائیں۔ اس میں لیموں کا رس' کریم' ہرا دھنیا اور زاعفران ملالیں۔ جب تیل اُوپر آجائے تو ڈش میں نکالیں۔ اس پر ہرا دھنیا چھڑکیں اور ٹماٹر سے سجادیں۔



# Zafrani Chicken

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | ½ kg |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tsp |
| Yogurt (whipped) | ¾ cup |
| Cashew nuts (ground) | 2 tbsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Fresh cream | 4 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp + for sprinkling |
| Saffron (soaked) | ¼ tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Butter | 56 grams |
| Oil | ¼ cup |
| Tomato | for garnishing |

## Method:

- Heat butter and oil in a saucepan and fry onion till golden.
- Add ginger/garlic paste and chicken and fry for 15 minutes.
- Add red chillies, black pepper, cashew nuts, hot spices, yogurt and salt and cook till chicken is tender.
- Add lemon juice, cream, fresh coriander and saffron and cook till oil separates, then transfer into a dish.
- Sprinkle coriander on top and garnish with tomato.

